تعصب نے تمہیں جادۂ حق سے ہٹنا زہر ہلاہل ہے - اور جوش زہر ہلاہل ہوگی اس کا نتیجہ صحبت
اور جیب اسلام کی طرف سے تمہیں موت آگئی تو تمہاری دنیاوی زندگی پر تف ہے - غضب
خدا کا تم اپنے کو نبی برحق کی امت میں کہتے جاتے ہو - اور اُسی کے دین میں لڑتے جاتے ہو - تمہیں
کسی کے ذاتی اعمال اور عقاید سے کیا غرض - اگر ایک شخص پکار کے آمین کہتا ہو تو اُسے کہنے دو -
اور نہیں کہتا تو اس کے کیوں مضر ہوتے ہو - اگر ایک شخص ایک امام کا فیصلہ نہیں مانتا نہ مانے - اگر
ایک شخص زلفیں بڑھا کے گیروا کپڑے پہنتا ہے اور لوگوں کو مرید بناتا ہے تو بنانے دو - تم اُسے کیوں
حقارت سے دیکھتے ہو - جبکہ وہ پشتینی مسلمان ہے اور خود بھی مسلمان ہونے کا اعتراف کرتا ہے
للہ جزو کل اختلافات کو جو ملانوں نے پیدا کر دیئے ہیں - یک لخت اٹھا دو - تمہارا اسلام ان تمام جھگڑوں سے
پاک ہے - جو ملا نے وقتاً فوقتاً نئی نئی صورتوں میں تمہارے سامنے پیش کرتے ہیں - جس طرح رومن کیتھولک
اور پروٹسٹنٹ ایک طولانی خونریزی کے بعد باہم شیر و شکر ہو گئے ہیں - کاش اسی طرح تم بھی ان
جاؤ تو یہ ساری خرابیاں دور ہو جائیں - نصاریٰ کے ان دو بڑے فریق میں بڑا فرق ہے ایک فریق
اپنے کو موحد اور دوسرے کو بدعتی کہتا ہے - مگر پھر بھی وقت پر ایک دوسرے کا معاون اور مددگار ہے
اور کبھی نہ دیکھا ہوگا کہ ہندوستان کے کسی حصہ میں جہاں ہزاروں رومن کیتھولک اور پروٹسٹنٹ
آباد ہوں کوئی جھگڑا ہوا ہو - یا ہمارا اتفاق کا وعظ ملانوں کو کتنا ہی گراں گذرے ہم تو یہی کہے جائینگے

**شعر**

خرابی کا باعث ہے یہ سب نفاق + ارے اتفاق اتفاق اتفاق

---

**تمت**

---

## جلد اوّل ختم ہوئی